نظم "تصویر درد" کی پیروڈی "تصویر طرب" کی زیر عنوان منظرعام پر آئی ہے اس پیروی میں جواہر سیوانی نے اقبال کے استعمال کیئے ہوئے ردیف و قوانی کو برتتے ہوئے مزاحیہ فضاء پیدا کی ہے۔

گوپی ناتھ امن نے پیروڈی نگار کی حیثیت سے بھی خاصی مقبولیت حاصل کی ہے۔ انہوں نے اردو کے اکثر نامور شعراء کے اشعار کی پیروڈیاں کہی ہیں ان میں میر، سودا، غالب، داغ، اصغر گونڈوی، اور اقبال بطور خاص قابل ذکر ہیں اقبال کی نظم "ترانہ ہندی" کی مقبولیت اور شہرت سے کون واقف نہیں اس کی حیثیت قومی ترانے کی سی ہے۔ یہ نظم اقبال کی حب الوطنی اور قوم پرستی کی ترجمان سمجھی جاتی ہے گوپی ناتھ امن نے اپنی پیروڈی میں ان مسائل کی نشان دہی کی ہے جن سے ہندوستان کا نچلا اور متوسط طبقہ روز مرہ زندگی میں دوچار ہے رہائش کا نا معقول انتظام، معاشی بدحالی اور اخلاقی قدروں کے تنزل کی طرف امن نے اس طرح اشارہ کیا ہے

بارش سے دب گیا ہے ٹوٹا مکاں ہمارا
آندھی کا منتظر ہے اب سائبان ہمارا

شغل شراب بھی ہے تنخواہ بھی ہے تھوڑی
معلوم کیا کسی کو درد نہاں ہمارا

پرنالہ نظم اپنی ان کا کلام دریا
اقبال سے جدا ہے طرز بیان ہمارا

ڈاکٹر جانسن ( Johnson ) نے اپنی ڈکشنری میں پیروڈی کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ پیروڈی تحریر کی وہ قسم ہے جس میں کسی فنکار کے الفاظ یا خیالات کو خفیف ردو بدل کے ساتھ ایک نیئے موضوع میں استعمال کیا جاتا ہے جانسن نے اپنی اس تعریف میں مزاح کے عنصر کو نظر انداز کر دیا ہے جو

پیروڈی کی روح ہے برلسک (Burlesque) میں اصل تصنیف کو نیا موضوع عطا کرکے اس کو دوبار اس ڈھنگ سے پیش کیاجاتاہے کہ اس میں ظرافت کی چاشنی پیدا ہوجاتی ہے یہ در حقیقیت کسی خاص ادبی تخلیق کی تقلیب ہے جس میں ترتیب کو نیئے انداز سے سنوار کر سنجیدگی کو مزاح سے بدل دیاجاتاہے ظرافت کے اس طرز نے اردو ادب میں ہنوز ایک مستقبل صنف کی حیثیت حاصل نہیں کی ہے۔ برلسک کے طرز کی جھلک سید محمد جعفری کی بعض نظموں میں نظرآتی ہے " ضرب کلیم " کی ایک نظم لا الہ الا اللہ " میں اقبال نے خودی کی پوشیدہ قوتوں کا رمزآشکار کیا ہے اور اس کو تیغ فساں " سے تعبیر کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

خودی کا سر نہاں لا الہ الا اللہ
خودی ہے تیغ فساں لا الہ الا اللہ

سید محمد جعفری نے اقبال کی اس نظم کی آڑے لے کر اپنے عہد کے ریاکار مذہبی پیشواؤں،لیڈروں اور حکومت کے کارکنوں پر چوٹ کی ہے اور ان کی خود غرضی مفاد پرستی اور باطل پسندی پر چوٹ کی ہے۔ وہ کہتے ہیں۔

کہا ہے منہ سے تو ہاں لا الہ الا اللہ
نہیں عمل سے عیاں لا الہ الا اللہ

وہ مولوی ہیں جو کھاتے ہیں رات دن حلوے
بہار ہو کہ خزاں لا الہ الا اللہ

نہ ضبط و نظم نہ لمہاں نہ اتحاد عمل
نہ منزلوں کا نشاں لا الہ الا اللہ

اردو شاعری میں پیروڈی اور برلسک کی ترقی کے اچھے امکانات موجود ہیں نقادوں کو پیروڈی کی طرف توجہ کرنے کی ضرورت ہے کیونکہ یہ محض وقتی تفریح

و تفنن کی چیز نہیں ہے ۔ وہ ادبی اکتسابات کی بیزار کن یکرنگی ان کے یک سرے پن اور تھکا دینے والی یکسانیت کی کمزوریوں کو بے نقاب کرکے ادبی شعور کو پختگی اور تہہ داری عطا کرتی ہے ۔ بقول میگڈوگل ظرافت بے راہروی کو اعتدال پر لاکر زندگی کو توازن اور توانائی عطا کرنے کا ایک موثر ذریعہ ثابت ہو سکتی ہے اچھی پیروڈی میں ناگوار اور تلخ طنزیا تخریب کے عناصر کار فرما نہیں ہوتے ۔ یہ دل آزادی کا نہیں دل دلگی اور دلنوازی کا فن ہے اور اسکا طنز لطیف اور خوشگوار ہوتا ہے ۔ پیروڈی جس کو ہدف تنقید بناتی ہے وہ اس کے وار سے مضطرب نہیں متبسم ہوتا ہے ۔ اعلیٰ درجے کی پیروڈی اتنی ہی قابل قدر ہوتی ہے جتنی کہ وہ تخلیق جس کی پیروڈی کی گئی ہو ۔

•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•-•

••-••-••-••-••-••-••-••-••

••••-••••-••••

••••••••••••

•••••••

••••